اس کتاب کی قدر و منزلت اور بلند پائیگی کا صحیح عرفان تو اس کے مشتملات کو پڑھ کر ہی ہو سکتا ہے، لیکن کتاب کی ثقاہت اور درجۂ اعتبار کا اندازہ لگانے کے لیے یہ امر کافی ہے کہ یہ کتاب برصغیر کے اُن سیکڑوں نامور فضلا اور ممتاز و مشاہیر علما کی تصدیقات و تائیدات سے مزین ہے کہ علم و فضل میں جن کی تفوق و برتری ایک امر مسلم ہے، زیر نظر کتاب "فتح المبین" پر فرنگی محل لکھنؤ، مرادآباد، بریلی، بدایوں، سنبھل، رام پور، جون پور، چریاکوٹ، کان پور، دہلی، پیلی بھیت، آرہ، کلکتہ، سورت، گجرات، بمبئی، حیدرآباد، مدراس، دکن اور لاہور وغیرہ کے ممتاز ترین علما کی تصدیق و تائید موجود ہے، جن میں مولانا عبدالحی فرنگی محلی، مولانا عبد الحلیم فرنگی محلی، تاج الفحول مولانا عبدالقادر بدایونی، اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان بریلوی، مولانا عبدالاول جون پوری، مولانا محمد حسن سنبھلی اور علامہ وصی احمد محدث سورتی علیہم الرحمہ جیسی درجنوں مایۂ روزگار اور عبقری شخصیات شامل ہیں، چوں کہ یہ کتاب "حسام الحرمین" سے پہلے کی تالیف ہے اس لیے اس کتاب پر دیوبندیوں کے پیشوا مولوی اشرف علی تھانوی اور رشید احمد گنگوہی کی تصدیق بھی موجود ہے۔

مصنف کتاب کے اسلامی علوم و فنون میں تبحر و رسوخ اور علمی برتری کا اندازہ درج ذیل اُن القابات اور تکریمی خطابات سے بھی لگایا جا سکتا ہے جن کا مصداق تقریظ نگار علماء نے مولف کتاب کو قرار دیا ہے:

☆ فاضل جلیل، علامہ نبیل، فقیہ اجل، محدث بے بدل ☆ جامع فضائل و فواضل ☆ جامع علوم دینیہ ☆ جوہر آئینہ علوم، گوہر گنجینۂ فہوم، فضائل و شمائل نشان ☆ فاضل نحریر، عالم عدیم النظیر، مشہور بین الاماثل والاقران ☆ فخر المعاصرین، حامی دین، نصیر الائمہ، محی السنہ ☆ مناظر بے بدل، فاضل یگانہ، علامۂ زمانہ ☆ متکلم نحریر، والا مناقب ☆ کشاف دقائق فروع واصول وغیرہ۔

فتح المبین جیسی وقیع کتاب محض تین مہینے کی قلیل مدت میں تالیف ہوئی ہے، اس سے بھی مصنف علام علیہ الرحمہ کے وفورِ علم اور استحضارِ اصول و فروع کو سمجھا جا سکتا ہے، اس کتاب کی وجہ تالیف اور سبب تسمیہ بیان کرتے ہوئے خود رقم طراز ہیں:

"چوں کہ یہ کتاب "الظفر المبین فی مغالطات المقلدین" مسلک حق سے بالکل بعید تھی، اس لیے اس کا جواب لکھنا ضرور ہوا، اگرچہ مجھ کو اپنے کاروبار دنیوی سے فرصت نہ تھی، جو بوجہ اصرار بعض مخلص احباب کے مجبور ہو کر تین مہینے میں کتاب مذکور کے کل جوابات سے فراغت پائی اور بدون تعصب اور نفسانیت کے موافق اقوال محدثین ہر مسئلے کا ماخذ قرآن و حدیث سے ثابت کر دیا، چوں کہ مولف کتاب مذکور نے واسطے ثابت کرنے مخالفت قرآن و حدیث کے نسبت مسائل ائمہ مجتہدین، خصوصاً امام اعظم رحمہ اللہ کے اور واسطے بدعقیدہ کرنے اور فریب دینے عوام مقلدین حنفیہ کے جا بجا قرآن و حدیث کے معنی بیان کرنے میں دھوکے دیے تھے اور حق باتوں کو چھپایا تھا اور عنایت ایزدی سے اس عجیب خاکسار نے اس کی کج ادیوں اور حق پوشیوں کے کشف و اظہار پر بخوبی فتح پائی تھی، لہذا اس کتاب کا نام "الفتح المبین فی کشف مکاید غیر المقلدین" رکھا کہ جس سے

سب فریب سازیاں اور دھوکے بازیاں اُس کی اور اس کے ہم خیالوں کی ظاہر ہوگئیں اور اعتراضات اور مطاعت جو ائمہ مجتہدین پر کیے تھے سب دفع ہوگیے"۔ (فتح المبین ص ۳۰)

یہ کتاب ۱۳۰۱ھ میں تنبیہ الوہابیین کے ضمیمے کے ساتھ پہلی بار طبع ہوئی اور قبولیت عامہ کے سبب جلد ہی اس کے نسخے ختم ہوگیے اور کتاب کے حسن قبول کا حال یہ ہوا کہ بہت سارے لوگوں کو ترک تقلید ائمہ سے توبہ نصیب ہوئی۔ لیکن پہلی طباعت کے وقت کتاب میں مندرج مضامین کی فہرست نہ تھی جس سے استفادہ آسان نہ تھا، ۱۳۱۶ھ میں مضامین کی فہرست اور ضمیمہ تنبیہ الوہابیین میں بعض اہم چیزوں اور بعض دیگر رسائل کے اضافہ نیز بعض بڑے بڑے علماے عرب و عجم کی مزید تقریظات کے ساتھ یہ کتاب دوبارہ چھپی۔

طبع اول کے وقت بشمول مصنف علام رحمہ اللہ متعدد شعراء نے سال اشاعت کے بیان کے لیے ابیات نظم کیے۔

☆ مولف قدس سرہ نے عربی میں تاریخ اشاعت یوں رقم کی:

جاء من المصحف تاریخه — انا فتحنا لك فتحا مبین (۱۳۰۱ھ)

☆ مولوی عبدالخالق صاحب نے سن اشاعت یوں بیان کیا:

بگو سال او لائق از روے ابجد — جوابات دنداں شکن شد مدلل (۱۳۰۱ھ)

☆ علامہ حافظ محمد عبدالحمید فرنگی محلی نے سال اشاعت یوں نظم کی:

چو تاریخ نصرت قریں خواستم — ز قرآن معجز نماے غریب

ندا از لب ہاتف آمد چنیں — کہ نصر من اللہ فتح قریب (۱۳۰۱ھ)

دوسری طباعت کے سن کو بعض نظم نگاروں نے یوں رقم کیا:

لکھ دو سن طبع کا زروے جمل — اب کی فتح المبین چھپی کیا خوب (۱۳۱۶ھ)

اس وقت جو نسخہ پیش نظر ہے وہ مکتبہ النوریہ الرضویہ پبلشنگ کمپنی لاہور پاکستان میں ۲۰۱۳ء میں طبع ہوا ہے، جس میں تحریر ہے "ادارہ نوریہ رضویہ نے اس نایاب کتاب کو مکمل شائع کیا ہے دوسرے اداروں نے زمانہ قدیم کے بڑے بڑے علماء کرام کی تقاریظ اور اُن کے ساتھ جو مفید مضامین تھے وہ نکال کر کتاب کو نصف طبع کر دیا تھا"۔

زیر نظر کتاب "الفتح المبین" کے اخیر میں کچھ دیگر رسائل وفتاوی بھی شامل ہیں۔ (۱) تنبیہ الوہابیین (۲) فتوی جامع الشواہد فی اخراج الوہابیین عن المساجد (۳) دبوس المقلدین جواب فردوس المحققین (۴) تنبیہ الآتی علی تخریج الاتای۔ ان میں "جامع الشواہد" کے سوا تینوں رسائل مولانا عبدالعلی آسی مدراسی (متوفی ۱۳۲۷ھ) کی تالیف ہیں۔ اور فتوی جامع الشواہد فی

اخراج الوہابیین عن المساجد حضرت علامہ وصی احمد محدث سورتی قدس سرہ کا تاریخی فتویٰ ہے جو ہندو پاک کے مشاہیر علما کی تائید وتصدیق سے مزین ہے اور جو "نصر المقلدین" مطبوعہ جامعہ اشرفیہ کے ساتھ بھی طبع ہوا ہے۔لیکن زیر نظر کتاب میں کچھ تائیدات کا اضافہ بھی موجود ہے۔اس کتاب میں مفتیانِ حرمین شریفین کے وہ فتاوے بھی ہیں جو انھوں نے "الظفر المبین" کے رد وابطال میں تحریر فرمائے ہیں۔

حضرت مولانا عبد العلی آسی مدراسی علیہ الرحمہ کے تینوں رسائل بھی بیش قیمت معلومات سے لبریز ہیں۔

☆ رسالہ تنبیہ الوہابیین میں شمول وجوب تقلید متعدد ایسے مسائل پر تحقیقی اسلوب میں سیر حاصل بحث کی گئی ہے جن میں حدیث کی دہائی دینے والے غیر مقلدین کا عمل صحیح اور معتبر احادیث کے خلاف ہے۔

کتاب کا اسلوب تحریر بہت شگفتہ ہے،تنبیہ الوہابیین کے آغاز میں تحریر فرماتے ہیں:"عجب دور ہے،طرفہ طور ہے،نئے نئے گل پھولے ہیں،لوگ اپنی پرانی روش بھولے ہیں،دین میں طرح طرح کے جھگڑے نکالتے ہیں،اسلام میں فساد کے رخنے ڈالتے ہیں،ایک کوچہ نیچری میں پڑا ہے،دوسرا لامذہبی کے تنگ نالے میں اڑا ہے،ایک خیر کو شر اور شر کو خیر بتاتا ہے،دوسرا نکنے کے واسطے مسجد کو ڈھاتا ہے،ایک لکھانہ پڑھا فاضل مشہور ہے،دوسرا دو حرفی قابلیت کے نشہ میں چور ہے،ایک نے آزادی کو اختیار کیا،دوسرے نے ترک تقلید کا اشتہار دیا،ایک نے اگلے بزرگوں کو مشرک اور بدعتی ٹھیرایا،دوسرے نے خود ستائی کا ڈنکا بجایا اور اپنے موحد اور محقق ہونے کا سکہ جمایا....."۔ (تنبیہ الوہابیین ص ۳،۲)

اس رسالہ کی ستائش میں حضرت علامہ وصی احمد محدث سورتی علیہ الرحمہ نے ایک طویل نظم لکھی ہے جس میں تقلید کے محاسن وفضائل رقم کرنے کے بعد تحریر کرتے ہیں:

| | |
|---|---|
| وصی بس کر اب مدح کی کیا ہے حاجت | کہ آسی نے خود کی تھی ہے میں مدحت |
| وہ آسی کہ تبراس انوار وحدت | وہ آسی کہ قسطاس اسرار حکمت |
| وہ آسی کہ دانائے حکم شریعت | وہ آسی کہ بینائے راز طریقت |
| وہ آسی کہ سباح دریائے جودت | وہ آسی کہ سیاح بیدائے فطنت |
| وہ آسی کہ ہے جامع فقہ وسنت | وہ آسی کہ قامع شرک وبدعت |
| وہ آسی کہ تقلید کو عین سنت | کیا ثابت از روئے برہان وحجت |

☆ "دعوی المقلدین" یہ فردوس المقلدین نامی کتاب کا جواب ہے جس میں فردوس المقلدین کے مولف کی کج فہمی،بہتان،ہذیان اور سخن سازی کو بے نقاب کیا ہے،اس کتاب کا اسلوب تحریر بہت شگفتہ ہے لکھتے ہیں:

"(مولف فردوس المقلدین نے) یہ تو دیکھا کہ فتح المبین میں اس کے مولف نے ان مسائل کے جواب میں چار پایاں

لامذہب کو مناظرہ کی چارپائی پر ڈال کر کیسا کھوندا اور اس طائفہ نابکار نے اوبار کو بزور سلاح و اوزار فحول کار کس طرح روندا۔ ایسا بے فہم و بے شعور، اور رسالہ تصنیف کرنا ضرور، کہ صحت الفاظ کی تمیز بھی نہیں، جن کو مبتدی اطفال بھی جانتے ہیں، ''استفادی'' بیائے مصدری، اور ثلاثی سے ''مستلاشی'' اور ''خامہ'' بجائے حطی اور ''وعدہ حطی'' بجائے وعدہ حتی اور اسی طرح بکثرت اغلاط سے سیاہ کیا ہے جس کے مناسب حال یہ کسی کا شعر مجھ کو یاد آیا۔

سین سے ''صبر'' ''ثمر'' صاد سے ثے سے ''اصرار'' — حائے حطی سے ''کمرۂ'' لکھتا ہے ہوز سے ''حمار''

اس حماقت پہ طلب گار ہے ڈپلومہ کا — طفل نادان ہے معصوم ہے معصومہ کا

اسی کتاب کے اخیر میں ایک ملحق رسالہ ہے جس کا نام ''سیف الآسی علی تشنیع الاناسی'' ہے، اس رسالے میں امام الائمہ، کاشف الغمہ، سراج الامہ، ابوحنیفہ النعمان رضی اللہ تعالی عنہ کے مناقب جمیلہ رقم کیا ہے اور اخیر میں امام اعظم علیہ الرحمہ کا نعتیہ قصیدہ ہے جس کا بیت بیت عشق رسالت سے مشکبار ہے۔

**الفتح المبین کی اشاعت:**

برصغیر میں اہل سنت والجماعت کی ممتاز ترین مذہبی درس گاہ الجامعۃ الاشرفیہ کے باذوق اور ہونہار طلبہ گزشتہ چند سالوں سے بعض معلومات افزا کتاب اپنے صرف خاص سے طبع کروا کر قوم وملت کی خدمت میں پیش کرنے کی سعادت حاصل کر رہے ہیں، رب کریم کا بے پایاں شکر واحسان ہے کہ بھارت کی معروف دینی درس گاہ دارالعلوم علیمیہ جمداشاہی کے باحوصلہ طلبہ عالمیت (سال آخر) نے اسی طرح کے محمود جذبہ کے پیش نظر ''الفتح المبین'' کی اشاعت کر کے قوم وملت کی خدمت میں ایک گراں قدر علمی تحفہ پیش کرنے کا پروگرام بنایا اور اس کے نتیجہ میں یہ مفید اور بیش قیمت تصنیف منیف ''الفتح المبین فی کشف مکاید غیر المقلدین'' آپ کے ہاتھوں میں ہے۔ رب کریم ان طلبہ کا اقبال بلند فرمائے، ان کے علم وعرفان اور عمر میں بے شمار برکتیں عطا فرمائے اور مزید توفیق خیر سے نوازے۔ وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العالمین، وصلی اللہ تعالی علی خیر خلقہ وآلہ واصحابہ وعلماء ملتہ اجمعین۔

محمد نظام الدین قادری

خادم دارالعلوم علیمیہ جمداشاہی بستی۔ یوپی۔

۱۲/رجب ۱۴۳۵ھ/۱۲/مئی ۲۰۱۴ء

# سوانح مصنف فتح المبین

## علامہ منصور علی خان مرادآبادی (م ۱۳۲۷ھ)

حضرت علامہ منصور علی خان مرادآبادی رحمۃ اللہ علیہ کا شمار چودھویں صدی ہجری کے مشہور اور اکابر علماء میں ہوتا ہے، آپ کی ولادت ضلع مرادآباد کے ایک علمی گھرانے میں ہوئی جیسا کہ آپ کے نسب سے ظاہر ہے کہ آپ کے والد ماجد، جد امجد بلکہ پردادا تک سب کے سب جلیل القدر عالم دین تھے۔

**نام ونسب:۔** منصور علی خان حنفی مرادآبادی بن مولوی حسن علی خان بن مولوی عبد اللہ خان بن مولوی امان اللہ خان حنفی مرادآبادی رحمہم الھادی۔ (نزہۃ الخواطر، ج ۸، ص ۴۹۳ حرف المیم)

**تعلیم:۔** آپ نے اکتساب علم وکسب فیض اپنے وقت کے جلیل القدر والشان علماء سے کیا جن میں حضرت علامہ محمد حسن سنبھلی، امرا ئیلی (نسبا) حنفی (فتح المبین ص ۵۱۶ نسخہ قدیم) اور آپ کے استاذ حدیث شیخ احمد علی بن لطف اللہ ماتریدی سہارن پوری کا نام سر فہرست ہے (نزہۃ الخواطر ج ۸، ص ۴۹۳)

**اخلاق وذہانت:۔** آپ نے زمانہ طالب علمی ہی میں اپنی خداداد صلاحیتوں سے ذہانت وفطانت کے آثار مرتب فرما دیا تھا جیسا کہ آپ کے استاذ حضرت علامہ محمد حسن سنبھلی آپ کی ذہانت کا تذکرہ فرماتے ہوئے رقم طراز ہیں: "ایام تحصیل میں جب اس بندۂ ہیچمداں ناکارۂ زماں پر اکثر عنایت فرماتے تھے اور اپنے حسن اعتقاد سے بہ نیت استفادہ بہنگام انتصاب بندہ بمدرسہ اول مرادآباد بعض کتب معقول بصورت سبق سناتے تھے تو خود رنگ استقامت ان کی ناصیۂ حال سے ظاہر و نور سلامت ان کی پیشانی پر تاباں و درخشاں تھا اور طبیعت کو نہ سیالہ و وقادہ وقوت مدرکہ جیدہ ونقادہ تھی" (تقریظ بر فتح المبین، ص ۵۱۸ نسخہ قدیمہ)

آپ کے استاد کی اس شہادت سے نتیجۃً درج ذیل باتیں معلوم ہوئیں:

**اولاً:** یہ کہ آپ کے استاد آپ کی ذہانت اور اخلاق حسنہ سے اچھی طرح واقف تھے کہ خود فرماتے ہیں "مصنف کتاب مولوی منصور علی خان مرادآبادی حفظہ اللہ تعالیٰ عن شرور الاعادی سے میں خوب واقف ہوں" (فتح المبین ص ۵۱۸ نسخہ قدیم)

**ثانیاً:** آپ نے علوم نقلیہ حضرت علامہ محمد حسن سنبھلی سے مدرسہ اول مرادآباد میں پڑھا جیسا کہ استاد نے کہا "بہ نیت استفادہ بہنگام انتصاب بمدرسہ اول الخ۔

**ثالثاً:** یہ کہ آپ بڑے سے بڑا مسئلہ بآسانی سمجھ جاتے تھے۔ جیسا کہ آپ کے استاد نے لکھا "قوت مدرکہ جیدہ ونقادہ تھی"۔

**رابعاً:** یہ کہ علماء کی قدر شناسی و اساتذہ کے احترام کا جوہر آپ کو حاصل تھا۔ جیسا کہ ان کے استاد کے قول "اپنے حسن اعتقاد سے جمعیت استفادہ بہنگام اخ" سے ظاہر و باہر ہے۔

**ہم عصر علماء:** آپ کے معاصرین میں اپنے وقت کے لعل و گہر مدقق، محقق، محدث، مصنف، شارح، محشی، متکلم اور چرخ علم و ہنر کے بے شمار درخشندہ ستارے شامل ہیں۔ اور نہ یہ کہ فقط آپ کو اکابر جید علماء کرام کی ہم عصری حاصل ہے بلکہ آپ کی کتاب فتح المبین پر ۳۴۶ علماء کرام کی تقاریظ ان علماء کبار سے آپ کے حسن تعلقات کی منہ بولتی تصویریں ہیں۔

فتح المبین پر تقریظ لکھنے والے اس وقت کے صف اول کے چند جلیل القدر و مشہور علماء کے اسماء مبارک مندرجہ ذیل ہیں۔

(۱) مناظر بے مثال صاحب التنبیہ و التبکیت علامہ محدث وصی احمد سورتی

(۲) مصنف جلیل ادیب نبیل حضرت علامہ وکیل احمد سکندر پوری (تقریباً ۴۰ تحقیقی کتابوں کے مصنف)

(۳) حضرت علامہ عبد العلی آسی مدراسی

(۴) حضور اعلیٰ حضرت امام احمد رضا خان فاضل بریلوی

(۵) محشی ہدایۃ النحو علامہ الٰہی بخش وغیرہم رحمہم اللہ تعالیٰ۔

یوں تو آپ کے علم و فن کا ڈنکا غیر منقسم ہندوستان میں بج رہا تھا اور فتح المبین کی اشاعت کے بعد تو آپ کی عقیدت ہر خاص و عام کی رگ جاں میں پیوست ہوگئی اور آپ کا پیکر بزم علم کا سرمایۂ افتخار بن گیا۔

آپ کے ہم عصر علامہ عبد الحکیم سلمہ الکریم آپ کی شان میں لکھتے ہیں۔

| | |
|---|---|
| فتح المبین کی تیغ نے کسی دھوم دھام سے | سارے جہاں میں فتح کا ڈنکا بجا دیا |
| سارے جہاں میں فتح کا ڈنکا بجا دیا | ان آبدار تیغ نے ان کو بجھا دیا |

(فتح المبین ص ۱۳۷)

علامہ وحید حافظ عبد الحمید فرنگی محلی آپ کی شان میں یوں خامہ فرسائی فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| با اوصاف ہر علم و فن متصف | مفسر محدث فقیہ و ادیب |
| ولے چونکہ نصرت بہ منصور بود | جہاں گشتہ وا جہان کہیب |

**تدریس:** آپ نے شہر حیدر آباد کے مدرسہ طبیہ میں لمبے عرصے تک فریضۂ تدریس انجام دیا۔

(نزہۃ الخواطر ص ۴۸۲، ج ۸)

**تصانیف:** صاحب نزہۃ الخواطر و بہجۃ المسامع والنواظر نے آپ کی مندرجہ ذیل تصنیفات کا ذکر کیا ہے۔

(۱) مذہب منصور (دو جلدیں)

(۴)معیار الادویہ

(۳)فتح المبین فی کشف مکائد غیر المقلدین (ج ۸، ص ۴۸۲)

ان کی دوسری تصانیف کے متعلق کچھ کہنا تو کارے دارد مگر فتح المبین لکھ کر انہوں نے شعلہ تحریر سے خرمن باطل کو جلا کر خاکستر کر دیا اور اس کتاب کی اشاعت کے بعد غیر مقلدین کے پاس سوائے عناد و ہٹ دھرمی کے کوئی چارۂ کار نہ رہا۔

**شاعری:** یہ کہنا دشوار ہے کہ آپ کو شاعری میں کمال حاصل تھا یا نہیں اور آپ کس کس زبان میں شاعری کرتے تھے تاہم کتاب فتح المبین کے آخر میں آپ کے درج ذیل تاریخی اشعار کہیں نہ کہیں آپ کی ادبی وجوہر شعر گوئی کی غمازی کر رہے ہیں:

قد حصل الفتح لنا بالجدال　　أيدنا الله على المفسدين

جاء من المصحف تاريخه　　إنا فتحنا لك فتحا مبين

——— ۱۳۰۱ھ ———

**وفات:** آپ حیدرآباد کے مدرسہ طبیہ میں عرصۂ دراز تک درس دینے کے بعد معاشی ذمہ داری کی وجہ سے مکہ مکرمہ جا کر وہیں مقیم ہو گئے اور ۱۳۳۲ھ میں مکہ مکرمہ میں ہی آشنائے اجل ہو گئے (انا للہ وانا الیہ راجعون)

(نزہۃ الخواطر ج ۸، ص ۴۸۲)

**نوٹ:** علامہ منصور علی خان مراد آبادی کی مکمل سوانح کسی کتاب میں دستیاب نہ ہو سکی تاہم راقم الحروف نے نزہۃ الخواطر میں مندرج آپ کے نصف صفحے کی تذکرۂ حیات اور فتح المبین میں جا بجا بکھرے ہوئے گوشہائے زندگی کو اپنے انداز میں مرتب کر دیا ہے جس سے مصنف علیہ الرحمہ کی حیات کا ایک گونہ علم حاصل ہو جاتا ہے۔

محمد نسیم احمد علیمی کٹیہاری

متعلم جماعت سادسہ

دار العلوم علیمیہ جمداشاہی بستی یو پی

۳ مئی ۲۰۱۴ء مطابق ۳ ر رجب المرجب ۱۴۳۵ھ

# فہرست مضامین فتح المبین فی کشف مکائد غیر المقلدین
## مع ضمیمہ موسوم بہ تنبیہ الوہابیین


| مضمون | صفحہ | مضمون | صفحہ |
|---|---|---|---|
| تشکر و امتنان | 5 | وجہ ضرورت تقلید و حقیقت مذہب امام اعظم | 3 |
| عرض حال | 8 | وجہ تسمیۂ کتاب | 3 |
| دعائے جمیل | 11 | مؤلف ظفر مبین کی دروغ گوئی و افترا پردازی | 4 |
| دعائیہ کلمات | 12 | دروغ گوئی دوزخ میں پہنچاتی ہے | 4 |
| تقریب | 14 | غیبت اور جھوٹ کی وعید | 5 |
| تقریظ جمیل | 16 | لعن طعن کرنے والا مسلمان نہیں | 6 |
| تاثر گرامی | 17 | سند ہر مسئلہ کی حضور تک ضروری نہیں | 7 |
| کلمات طیبات | 18 | فریب دہی مؤلف ظفر مبین کی | 7 |
| تقریظ جلیل | 20 | علم فقہ داخل دین ہے اور جواب معترض کا | 8 |
| تقدیم | 22 | راویان حدیث معصوم نہیں | 8 |
| سوانح | 35 | ائمہ اربعہ صرف فقہا ہی نہیں محدثین بھی تھے | 9 |
| **فتح المبین** | | فقاہت ضروریات دین سے ہے | 11 |
| دیباچہ و وجہ تالیف و بیان بدگوئی مؤلف ظفر | 1 | دینداری ظاہر الفاظ پر منحصر نہیں | 11 |
| وجہ اختلاف احکام شرعیہ بتقریر معقول | 1 | ائمہ اربعہ کو فہم حدیث میں محدثین پر ترجیح حاصل ہے | 11 |
| اختلاف روایات صحیحین | 2 | امام بخاری کے اجتہادات کا صریح حدیث کے خلاف ہونا | 12 |
| خبر آحاد ناسخ قرآن نہیں ہو سکتی | 2 | امام بخاری کی تحقیر کے الزام کا جواب | 12 |
| حدیث کا قوی اور ضعیف ہونا راویوں پر موقوف نہیں | 3 | طائفہ منصورہ سے کون لوگ مراد ہیں | 12 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| اصحاب صحاح ستہ ہی صرف محدثین نہیں | 13 |
| مؤلف ظفر کا شرح مسلم سے سرقہ اور قول امام بخاری کا انکار | 13 |
| صحیحین کی حدیث سے قیاس کا واضح ثبوت | 14 |
| توحید میں قیاس کی نفی اور احکام میں قیاس کے اثبات پر سب کا اتفاق ہے مگر داؤد ظاہری نے انکار کیا | 15 |
| امام ترمذی کا قیاس کو غلط کہنے کی وجہ اور اشعار کی حقیقت | 17 |
| ''ابوحنیفہ'' صرف امام اعظم کی کنیت نہیں تھی | 17 |
| مؤلف ظفر نے فریب دہی کے لیے تفسیر کبیر کی عبارت ناقص نقل کی | 17 |
| ہر شخص قرآن وحدیث سے ہر مسئلہ نہیں سمجھ سکتا | 19 |
| مؤلف صاحب کا مجبوراً قائل تقلید ہونا | 19 |
| عام آدمی کیوں کر اجتہاد کر سکتا ہے؟ | 19 |
| داؤد ظاہری کا قول مسئلہ ربا میں جمہور علماء کے خلاف پر ہے | 20 |
| عامی کی تحقیق کا کچھ اعتبار نہیں | 20 |
| مجتہدین کو رہبان اور احبار کہنا گستاخی ہے | 21 |
| احناف کا کوئی بھی مسئلہ قرآن وحدیث کے خلاف نہیں | 22 |
| قاضی ثناء اللہ کے انکار تقلید کا جواب | 23 |
| خود احناف بھی بعض مسائل میں امام اعظم کی تقلید نہیں کرتے | 23 |
| کسی امام کا اجتہاد من وجہ مخالفت سے خالی نہیں | 23 |
| ائمہ کی تقلید درحقیقت خدا اور رسول کی تقلید ہے | 24 |
| معین مذہب کو لازم پکڑنے کی وجہ | 24 |
| احادیث کی صحت وضعف میں اختلاف کا بیان | 27 |
| معترض کا فقہ میں اسناد کو ضروری خیال کرنا غلط ہے | 28 |
| ائمہ مجتہدین حدیث کی تحقیق اور فہم میں خوب ماہر تھے | 29 |
| نیم حکیم خطرۂ جان اور لامذہب خطرۂ ایمان | 30 |
| فقہاء کا اختلاف تو محدثین کے اختلاف سے کم ہے | 30 |
| احادیث ہدایہ ہرگز موضوع نہیں | 31 |
| امام اعظم کا امام بخاری سے کم حدیث دانی کا الزام غلط ہے | 32 |
| صحیح حدیث پر عمل نہ کرنا بھی بتقاضائے احتیاط ہے | 33 |
| **پانی کا بیان** | |
| حدیث قلتین کی تحقیق | 36 |
| قلال ہجر کی حدیث منقطع اور راوی مجہول ہیں | 36 |
| دو در دہ کی کوئی مقدار متعین نہیں | 37 |
| مؤلف ظفر تو عقود الجواہر کی عبارت بھی نہیں سمجھ سکے | 38 |
| ایمان نہ گھٹتا ہے نہ بڑھتا ہے | 39 |
| مؤلف صاحب کا مجمع البحار کی عبارت میں تصرف | 43 |
| ایمان کے کم وبیش نہ ہونے کا واضح ثبوت قرآن وحدیث سے | 44 |
| معنی ایمان کی لغوی تحقیق | 45 |
| قصۂ خضر وموسیٰ علیہما السلام کی حکمت | 47 |

| مضمون | صفحہ |
|---|---|
| **نجاستوں کا بیان** | |
| شیرخوار بچے کے پیشاب کا شرعی حکم | 47 |
| اونٹ کا پیشاب بلا ضرورت شرعیہ پینا جائز نہیں | 49 |
| کتے کا جھوٹا برتن تین مرتبہ دھونے سے پاک ہو جاتا ہے | 51 |
| شراب کا سرکہ بنانا حلال ہے | 52 |
| **تیمم کا بیان** | |
| تیمم میں دو ضربیں ہیں | 53 |
| **مسح عمامہ کا بیان** | |
| پگڑی و عمامہ پر مسح جائز نہیں | 56 |
| **نماز قبل طلوع و غروب** | |
| حدیث "مَنْ أَدْرَكَ رَكْعَةً" کی تحقیق | 57 |
| **قراءت نماز کا بیان** | |
| حالت نماز میں قرآن دیکھ کر پڑھنا درست نہیں | 62 |
| ظہر کی پہلی دو رکعتوں میں قرات کی مقدار برابر ہونی چاہیے | 63 |
| ظہر کی پچھلی دو رکعتوں میں قرات ضروری نہیں | 63 |
| **آمین وبسم اللہ کا بیان** | 64 |
| نماز میں بسم اللہ اور آمین بالجہر درست نہیں اکیس حدیثوں کا احادیث کثیرہ سے جواب | 65 |
| بشر بن رافع ضعیف راوی ہیں | 65 |
| بحث اخفائے آمین اور حضرت حجر کی کنیت کی تحقیق | 73 |
| ثقہ راوی کی زیادتی مقبول ہے | 74 |
| حضرت شعبہ کی خوبیاں | 74 |
| حضرت علقمہ کا اپنے والد سے سماع ثابت ہے | 76 |
| آیت قرآنی میں معترض کے شبہ کا جواب | 79 |
| آمین دعا ہے اور دعا آہستہ ہونی چاہیے | 79 |
| احناف کے نزدیک دعا میں اخفا لازم نہیں بلکہ مستحب ہے | 85 |
| عرفات و مزدلفہ میں جمع بین الصلوتین باجماع صحابہ جائز ہے | 86 |
| مؤلف ظفر کا آیت سے فریب دینا | 86 |
| حدیث متواتر و مشہور ناسخ قرآن ہو سکتی ہے | 87 |
| مسافر، عورت اور مریض پر جمعہ واجب نہیں | 89 |
| جمعہ کے شرائط اور احکام کا بیان | 90 |
| مصر جامع کی تفسیر | 92 |
| آیت "إذا قمتم إلى الصلوة" بے وضو لوگوں کے متعلق ہے | 93 |
| داؤد ظاہری کی فریب کاری | 94 |
| آمین بالسر کے بیان کا تتمہ | 96 |
| **جماعت کا بیان** | |
| نماز فجر و مغرب میں دوبارہ شریک نہیں ہونا چاہیے | 99 |
| فجر اور عصر کے بعد نفل نماز درست نہیں | 99 |
| **امامت کا بیان** | |
| نابینا اگر عالم محتاط ہو تو اس کے پیچھے | 100 |

| | |
|---|---|
| نماز جائز ہے ورنہ مکروہ ہے | 100 |
| امام تسمیع اور تحمید کو جمع نہ کرے | 101 |
| عورت، عورت کی بھی امامت نہیں کرسکتی | 102 |
| عورت تکبیر کہتے وقت مونڈھے تک ہی ہاتھ اٹھائے | 103 |
| **تنہا صف میں کھڑے ہونے کا بیان** | 104 |
| **طمانینت رکوع وغیرہ کا بیان** | 105 |
| **بعد دونوں سجدوں کے جلسۂ استراحت کا بیان** | |
| پہلی اور تیسری رکعت کے درمیان جلسہ استراحت مستحب نہیں | 108 |
| **تصدر کا بیان** | |
| نماز کے تمام جلسوں میں پیر بچھا کر بیٹھنا حدیث کے موافق ہے | 109 |
| **قبل نماز مغرب نفل کا بیان** | |
| غروب آفتاب کے بعد اور نماز مغرب سے قبل نفل نماز پڑھنا درست نہیں | 110 |
| حدیث مرفوع کے باوجود بھی اجماع صحابہ پر عمل کیا جائے گا | 111 |
| ابن حبان کی حدیث کا جواب | 111 |
| حدیث صحیح کبھی غیر صحیح اور حدیث ضعیف صحیح ہوجاتی ہے | 112 |
| ظاہر یہ بخاری ومسلم کو قرآن کی آیت پر ترجیح دیتے ہیں | 113 |
| **سنتوں کا بیان** | |
| سنت اور فرض نماز کے درمیان ضروری گفتگو کی حقیقت | 114 |
| فجر کی سنت وفرض کے درمیان ضروری کلام جائز ہے | 115 |
| سنت فجر کی تاکید واہمیت | 116 |
| بعض جگہ حدیث ضعیف قرائن سے قوی ہوجاتی ہے | 120 |
| **جمع بین الصلاتین** | 120 |
| **نماز وتر کا بیان** | 124 |
| وتر کی تین رکعتوں پر اجماع ہے | 125 |
| سواری پر یا بیٹھ کے وتر کی نماز پڑھنا جائز نہیں | 127 |
| ایک سلام سے آٹھ رکعت یا زیادہ پڑھنے کی تحقیق | 128 |
| **نماز فجر میں قنوت پڑھنے کا بیان** | 129 |
| **نماز جمعہ کا بیان** | |
| نماز جمعہ گاؤں میں واجب نہیں | 131 |
| جواثی گاؤں نہ تھا بلکہ بحرین کا ایک قلعہ تھا | 131 |
| **نماز استسقاء کا بیان** | |
| استسقاء دعا واستغفار ہے | 132 |
| **گہن کی نماز کا بیان** | |
| تحقیق حدیث نماز کسوف | 134 |
| نماز کسوف میں خطبہ مسنون نہیں | 136 |
| **سجدۂ سہو کا بیان** | 137 |
| **نماز جنازہ کا بیان** | |
| نماز جنازہ مسجد میں درست نہیں | 139 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| نماز جنازہ کی چار تکبیروں پر اجماع صحابہ ہے اور پانچ تکبیروں والی حدیث منسوخ ہے | 141 |
| نماز جنازہ میں قرأت فاتحہ عمل وقول صحابہ سے ثابت نہیں | 143 |
| **زکوٰۃ کا بیان** | |
| تندرست اگر مالک نصاب نہ ہو تو مال زکوٰۃ لے سکتا ہے | 144 |
| مال مستفاد پر زکوٰۃ واجب ہے | 146 |
| **عشر کا بیان** | |
| جو کچھ زمین سے نکلے دسواں حصہ اس میں زکوٰۃ کا ہے | 147 |
| **روزے کا بیان** | |
| مذہب جمہور ہے کہ میت کی طرف سے روزہ نہیں رکھا جاسکتا | 148 |
| روزۂ رمضان کی نیت قبل زوال درست ہے | 150 |
| **اعتکاف کا بیان** | 152 |
| **حج کا بیان** | |
| امام اعظم کے نزدیک محرم کو سلا ہوا کپڑا پہننا جائز نہیں | 154 |
| امام اعظم کے نزدیک صرف وہ اشعار مکروہ ہے جو حد سنت سے تجاوز ہو | 156 |
| **مدینہ کے حرم ہونے کا بیان** | |
| مدینہ منورہ مثل مکہ معظمہ کے حرم نہیں | 158 |
| **قربانی کا بیان** | |
| شہر میں نماز عید سے قبل قربانی جائز نہیں | 159 |
| **عقیقے کا بیان** | |
| عقیقہ جائز ہے واجب نہیں | 160 |
| **بیع کا بیان** | |
| ثمن کلب میں علماء کا اختلاف | 161 |
| حدیث سے مطلق کتے کی بیع ثابت ہے | 163 |
| امام اعظم کے مسانید وروایات | 164 |
| کیا امام اعظم کو صرف سترہ حدیثیں پہونچی تھیں؟ | 164 |
| مہر البغی بالاتفاق حرام ہے لیکن بیع کلب میں ہرگز اجماع نہیں | 165 |
| بلی کی بیع جائز ہے اور حدیث نہی سے مراد نہی تنزیہی ہے | 168 |
| شاۃ مصراۃ مع لبن کے واپس نہ کی جائے | 170 |
| غلام مدبر کی بیع جائز نہیں | 173 |
| تفرق بالابدان وتفرق بالاقوال کی تحقیق | 174 |
| بیع درخت میں ثمر بلاشرط داخل نہیں | 176 |
| نسیئہ بیع احناف کے نزدیک بھی جائز نہیں | 179 |
| شہر سے باہر غلہ خریدنا جائز ہے جبکہ شہر والوں کو تکلیف نہ ہو | 179 |
| **نکاح کا بیان** | |
| آزاد اور بالغہ عورت کا نکاح بغیر اجازت ولی کے جائز ہے | 181 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| دار الاسلام میں داخل ہونے سے کفار کا نکاح ٹوٹ جاتا ہے | 183 |
| باری میں باکرہ ثیبہ، نئی، پرانی سب برابر ہیں | 184 |
| باکرہ اور ثیبہ کی باری میں عموماً مساوات ہے | 185 |
| **مہر کا بیان** | |
| دس درہم سے کم مہر جائز نہیں | 186 |
| اس مسئلہ کا حاصل کلام | 187 |
| نکاح شغار جائز نہیں وہاں طرفین کے یہاں جائز ہے بشرطیکہ مہر مثل دیا جائے | 188 |
| **رضاعت کا بیان** | |
| آیت ثلٰثون سے مدت حمل دو برس اور مدت رضاعت ڈھائی برس ثابت ہوتی ہے | 189 |
| حمل و رضاع سے متعلق دو اعتراضات اور ان کے جوابات | 190 |
| ایک شبہ کا جواب | 191 |
| آیت حولین کی شان نزول | 192 |
| آیت مذکورہ سے مدت رضاع دو برس ثابت نہیں | 192 |
| دو سال کے تعین میں کوئی حدیث مرفوع نہیں آئی ہے | 193 |
| آیت سے رضاع دو برس کا یا استحقاق اجرت دو برس کا ثابت ہوتا ہے | 194 |
| مدت رضاع کو ڈھائی برس رکھنے کے فوائد | 196 |
| مسئلہ رضاع میں ایک روایت امام اعظم سے | 196 |
| صاحبین کے موافق آئی ہے | 196 |
| رضاع باعث حرمت ہے قلیل ہو، یا کثیر | 199 |
| **لعان کا بیان** | |
| انکار حمل سے لعان کسی حدیث سے ثابت نہیں | 200 |
| معترض صاحب کا مغالطہ | 200 |
| **پڑی ہوئی شئی کا بیان** | 201 |
| حضرت علی کے دینار پانے کا واقعہ | 202 |
| حفاظت کی غرض سے گم شدہ جانور کا پکڑنا جائز ہے | 203 |
| **شراب پینے کا بیان** | 206 |
| اطلاق عام خمر کا حکماً یا مجازاً ہے | 208 |
| معنی مخامرت کی عمومیت کے شبہ کا جواب | 208 |
| چار قسم کی شراب بالاتفاق حرام اور چار میں اختلاف کیوں کہ صحابہ نے انہیں پیا | 208 |
| پختہ نبیذ حلال و خام حرام ہے | 209 |
| نبیذ و شراب کی کیفیت میں فرق | 210 |
| کل مسکر خمر والی حدیث سے پیدا شدہ شبہ کا جواب | 210 |
| عصیر عنب پکانے سے جب ایک تہائی بچے تو وہ حلال ہے | 211 |
| خلیط کا حکم | 211 |
| چار قسم کی شراب میں حد نہیں ہے | 212 |
| ان چاروں شرابوں کا پینا حلال ہے بشرطیکہ نشہ نہ ہو | 213 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| حرمت نبیذ کا سبب اور امام اعظم کا نشہ بالفعل مراد لینا | 321 |
| **حدود کا بیان** | |
| حد و تعزیر میں فرق | 216 |
| نکاح محارم شبہات عقد میں داخل ہے | 216 |
| مؤلف ظفر کا فتح القدیر کی عبارت کا نہ سمجھنا | 216 |
| ایک شبہ کا جواب | 217 |
| شبہ عقد سے حد ساقط ہو جاتی ہے | 217 |
| دفع حد میں حیلہ جائز ہے | 218 |
| قرآن سے نکاح محرمات میں حد ثابت نہیں | 219 |
| مسئلہ رجم سے متعلق حد شبہ کے دو جوابات | 219 |
| احصان کے واسطے اسلام شرط ہے | 220 |
| مولی کو غلام پر حد لگانا اذن امام سے جائز ہے | 221 |
| شہر بدر کرنا حد میں داخل نہیں | 222 |
| باتفاق ائمہ اربعہ غلام کا قصاص مولی سے نہیں لیا جائے گا | 224 |
| درخت سے میوہ چرانے والے کا ہاتھ نہیں کاٹا جائے گا | 224 |
| حرز میں سے چوری کرنے پر ہاتھ کاٹا جائے گا | 225 |
| مولف ظفر کا مغالطہ | 225 |
| دس درہم کی چوری میں بالاتفاق قطع ید ہے اس سے کم میں اختلاف ہے | 226 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| جب مالک اپنی چیز چور کو بخش دے تو چور کا ہاتھ کاٹنا جائز نہیں | 227 |
| **بخشش کا بیان** | |
| ذی رحم محرم کو ہبہ کی ہوئی شیٔ واپس نہ لی جائے | 228 |
| **قضا کا بیان** | |
| نکاح وغیرہ عقد و فسخ میں حکم قاضی ظاہرا و باطنا نافذ ہوتا ہے | 229 |
| حدیث موقوف و معلق حنفیہ کے یہاں حجت ہے | 229 |
| تعلیقات بخاری کا حکم | 230 |
| وجہ اختراع شروط بخاری | 231 |
| تعلیقات امام محمد امام بخاری کی تعلیقات کی مانند متصل ہیں | 231 |
| صحابہ کے بارے میں غیر مقلدین کے عقائد فاسدہ | 232 |
| تطبیق احادیث میں مسلک امام اعظم نہایت درست ہے | 232 |
| شاہ ولی اللہ محدث دہلوی کے نزدیک مذاہب اربعہ ہی برحق ہیں | 233 |
| تتمہ بحث قضاء قاضی | 234 |
| کسی مال کی بیع کرنے والا دیگر قرض خواہوں کے مساوی ہے | 235 |
| مدعی کی قسم مردود ہے | 237 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| مدعی کی قسم اور مدعی علیہ کی شہادت کا اعتبار نہیں | 237 |
| مؤلف ظفر کی کج فہمی | 238 |
| **حزیہ کا بیان** | |
| ایک شبہ کا جواب | 240 |
| **اجارہ کا بیان** | |
| مؤلف نے عبارت چلپی سے اجر مثل کو زنا کی اجرت سمجھا | 240 |
| اجرت زنا حرام ہے لیکن زانیہ کی خدمت کے منافع حلال | 241 |
| چلپی کی عبارت اجارۂ فاسد میں ہے نہ کہ اجارۂ باطلہ میں | 243 |
| **مزارعت کا بیان** | |
| مخابرت اور مزارعت ممنوع ہے | 244 |
| مؤلف ظفر کا احادیث صحیحہ سے انکار | 245 |
| **نذر کا بیان** | 246 |
| **ذبیحہ کا بیان** | |
| ذبیحہ کے پیٹ کا مردہ بچہ حرام ہے | 247 |
| ذبیحہ کے پیٹ کا مردہ بچہ حشفن نہیں | 248 |
| گھوڑے کا گوشت مکروہ ہے | 249 |
| دریا میں مر کر الٹ جانے والی مچھلی مکروہ ہے | 250 |
| مؤلف ظفر کی احادیث صحیحہ کی مخالفت | 250 |
| **کتب امام اعظم رحمہ اللہ** | |
| امام اعظم کی تابعیت پر جمہور محدثین وفقہا کا اتفاق ہے | 252 |
| امام اعظم کی روایت صحابہ سے ثابت ہے | 253 |
| نواب بھوپال کا تشدد | 254 |
| ان روایات کی تفصیل جو امام اعظم نے صحابہ سے کی ہے | 254 |
| علامہ ابن جوزی اکثر احادیث صحیحہ کو موضوع کہہ دیتے ہیں | 258 |
| امام اعظم پر قلیل الروایہ ہونے کے الزام کی تردید | 259 |
| ابن خلدون کی غلطی اور اس کی وجہ | 261 |
| استنباط احکام میں امام اعظم کا عمدہ اسلوب | 263 |
| مؤلف ظفر کا فریب | 264 |
| مسانید امام اعظم کی تفصیل | 265 |
| شرح مواہب الرحمن کی احادیث صحیحہ کے انکار کا جواب | 266 |
| مؤلف ظفر کا کذب وفریب | 266 |
| امام صاحب کے اساتذہ میں چار ہزار تابعی تھے | 267 |
| امام صاحب کے قلیل الروایہ ہونے کی وجہ | 267 |
| **فضائل امام اعظم رحمہ اللہ** | |
| امام اعظم اور دیگر ائمہ مجتہدین کی بشارت احادیث صحیحہ میں | 268 |

**تمیز امام اعظم رحمہ اللہ**


| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| امام اعظم کی عظمت شان حدیث شریف کی روشنی میں | 269 |
| مؤلف ظفر کی حدیث اور سیرت اسلاف سے لاعلمی | 270 |
| کثرت عبادت سنت ہے بدعت نہیں | 270 |
| حضرت عائشہ کا کل شب میں قیام کرنے کی نفی کا مطلب | 272 |
| صحابہ کرام کی کثرت عبادت کا ثبوت | 273 |
| مؤلف ظفر کا کثرت عبادت کو بدعت کہنا گمراہی ہے | 275 |
| مطلق کثرت عبادت کو بدعت کہنا صحیح حدیث کو باطل کرنا ہے | 277 |
| حدیث عبداللہ بن عمر کا جواب | 277 |
| نبی کریم نے کبھی کبھی کثرت عبادت کیوں ترک کیا | 278 |
| مؤلف ظفر کے دوسرے اعتراض کا جواب | 278 |
| قفال مروزی کا قصہ موضوع ہے | 278 |
| فضائل ومناقب امام اعظم | 279 |
| امام اعظم ایک رکعت میں رات گزار دیتے | 280 |


**فضائل و کمالات**

**امام اعظم و دیگر ائمہ دین**


| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| امام اعظم کی سخاوت | 281 |
| امام اعظم کی عقل نصف اہل ارض کی عقل پر بھاری ہے | 281 |
| مناقب امام محمد رحمہ اللہ | 282 |
| مناقب امام شافعی رحمہ اللہ | 282 |
| مناقب امام احمد بن حنبل رحمہ اللہ | 282 |
| مناقب امام مالک رحمہ اللہ | 283 |
| مناقب امام بخاری رحمہ اللہ | 283 |
| بڑے بڑے مجتہدین و محدثین امام اعظم کے شاگرد ہیں | 284 |
| بخاری و مسلم امام صاحب کے شاگردوں کے شاگرد ہیں | 284 |
| وقت زیارت امام شافعی کا امام اعظم کا ادب کرنا | 284 |
| مذہب حنفی کی اشاعت کا حکم نبی کریم علیہ السلام نے دیا | 285 |
| تمام مجتہدین ہدایت وصواب پر ہیں | 285 |
| دیگر ائمہ پر امام اعظم کی تفضیل کے اسباب | 286 |
| امام اعظم اعمش کی نظر میں | 286 |
| امام اعظم کے برابر کسی امام کے شاگرد نہیں ہیں | 286 |
| امام اعظم کی خشیت اور سخاوت | 288 |
| امام اعظم کی قبر مبارک پر بزرگوں کا استمداد | 289 |
| امام اعظم نے اللہ تعالیٰ کی ننانوے مرتبہ خواب میں زیارت کی | 290 |
| حضور علیہ السلام کی بارگاہ میں امام اعظم کا علمی مقام | 290 |
| مذاہب اربعہ کی تعیین حضور علیہ السلام سے ثابت ہے | 290 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| امام اعظم کے حاسدین کی حالت | 291 |
| ہر طبقے اور مکتبہ فکر کے علما نے امام اعظم کی شان میں کتابیں لکھی ہیں | 292 |
| حنفیہ کا عمل صریح و صحیح احادیث پر ہے اور مسائل استنباطی میں احتیاط پر | 293 |
| حدیث بسرہ معلول ہے | 295 |
| **متفرق مسائل فقہ کا بیان** | |
| نماز کی اندر وضو ٹوٹنے سے از سر نو نماز پڑھنا افضل ہے | 296 |
| "الوضوء مما مست النار" والی حدیث سے منسوخ ہے | 296 |
| اونٹ کا گوشت کھانا ناقض وضو نہیں | 297 |
| خانہ کعبہ کی پشت پر نماز مکروہ ہے | 298 |
| مؤلف ظفر کا مسائل حنفیہ میں ایک اور مغالطہ | 298 |
| معترض صاحب کا جواب | 299 |
| مؤلف ظفر کا اعتراض امام ابو یوسف پر اور اس کا جواب | 300 |
| دباغت سے آدمی اور خنزیر کی جلد سکتی ہے | 301 |
| حد بوجہ شبہ کے ساقط ہو جاتی ہے | 302 |
| بوقت ضرورت شی حرام سے علاج جائز ہے | 302 |
| غیر مقلدین کے یہاں بلا ضرورت پیشاب کا استعمال جائز ہے | 303 |
| امام کی قراءت مقتدی کے لیے کافی ہے | 303 |
| معترض صاحب چند غیر مقلدوں کی مدد سے مصنف بن گئے | 304 |
| **ہدایہ کے مسائل معتبرہ کا بیان** | |
| احادیث ہدایہ کو موضوع کہنے کے جوابات | 304 |
| روایت بالمعنی جائز ہے | 305 |
| معترض صاحب کا فریب | 306 |
| کروٹ پر لیٹنے سے وضو ٹوٹ جاتا ہے | 307 |
| کتب فقہ کا مطالعہ کیے بغیر حدیث کا سمجھنا بہت مشکل ہے | 308 |
| مؤلف ظفر کی چالاکی | 309 |
| باب مسح میں حدیث ہدایہ کی روایت صحیح ہے | 310 |
| حدیث سے نجاست منی کا ثبوت | 312 |
| زمین خشک ہونے سے پاک ہو جاتی ہے | 313 |
| صاحب ہدایہ کا تبحر فی الحدیث | 313 |
| روایت بالمعنی میں تغیر الفاظ محل طعن نہیں | 314 |
| آخر وقت عشا کا طلوع فجر تک اور افضل وقت تہائی رات تک ہے | 315 |
| بوجہ اختلاف الفاظ احادیث ہدایہ موضوع نہیں | 315 |
| مؤلف ظفر کی خیانت | 315 |
| معترض صاحب کا اجتہاد | 318 |
| غیر مقلدین سواد اعظم سے خارج ہیں | 319 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| معرکۂ کربلا کو بطور دلیل پیش کرنے کا جواب | 319 |
| مجتہدین کے درمیان بعض احکام میں مخالفت جائز اور واقع ہے | 320 |
| بڑے بڑے عارفین و محققین نے تقلید کی ہے | 321 |
| غیر مقلدین کے زعم میں وہی مقبول بارگاہ الٰہی ہیں | 321 |
| خدائے تعالیٰ غیر مقلدوں سے خوش نہیں | 321 |
| مسائل اجتہادیہ میں خطاء وصواب کا احتمال ہے مگر جانب صواب کو غلبہ حاصل ہے | 322 |
| ناسخ ومنسوخ آیات و احادیث کا جاننا مشکل ہے | 323 |
| بیان ناسخ ومنسوخ | 324 |
| امام اعظم کا قول کسی آیت و حدیث کا ناسخ نہیں یہ غیر مقلدین کی بدگمانی ہے | 324 |
| مؤلف ظفر کی بددیانتی | 324 |
| ثقاۃ کی خبر واحد حجت ہے | 324 |
| حضور کا جو فعل بروایات صحابہ ثابت ہے وہ ناسخ ہے | 325 |
| غیر مقلدین پر الزامی جواب | 326 |
| بغیر دلیل قوی کے حنفیہ کسی آیت و حدیث کو منسوخ نہیں کہتے | 326 |
| مؤلف ظفر کا اتہام اور کذب بیانی | 326 |
| آیات منسوخہ کو پانچ اور احادیث منسوخہ کو صرف دس میں منحصر کرنا جمہور محققین کے خلاف ہے | 327 |
| چند منسوخ احادیث | 329 |
| علامہ ابن جوزی کے کلام کا جواب | 329 |
| حضور کا کھڑے ہوکر پیشاب کرنا بوجہ عذر تھا | 331 |
| بلا عذر کھڑے ہوکر پیشاب کرنا مکروہ | 331 |
| دباغت سے کتے کی جلد پاک نہ ہونے پر کوئی دلیل نہیں ہے | 332 |
| معترض صاحب کا امام بخاری اور نواب بھوپالی کی مخالفت اور صاحب دراسات کی تقلید | 332 |
| معترض صاحب کی کج فہمی | 333 |
| جمع بین الصلاتین کا مسئلہ | 334 |
| جمع بین الصلاتین کی حدیث منسوخ ہے یا جمع صوری پر محمول ہے۔ | 334 |
| معترض صاحب کا آیت اور حدیث کو ترک کرکے ضعیف حدیث پر عمل کرنا | 335 |
| معترض صاحب کی تقلید جامد | 336 |
| رمضان میں فجر سے قبل غسل والی حدیث منسوخ ہے | 336 |
| مولانا عبدالحی لکھنوی نے نواب بھوپالی کی قلعی کھول دی ہے | 338 |
| مؤلف ظفر کا تحکم | 338 |
| بخاری کی ہر حدیث قابل عمل نہیں | 340 |
| چند منسوخ حدیثیں بخاری شریف کی | 340 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| مؤلف ظفر کا حنفیہ پر جواز فی الدبر کی تہمت لگانا اور اس کا جواب | 342 |
| مؤلف ظفر کی خیانت | 343 |
| تعزیر شدید وطی فی الدبر کی | 344 |
| بخاری و مسلم کے ضعیف راویوں کی تعداد | 345 |
| حدیث سے شراب کا سرکہ بنانا جائز ہے | 346 |
| مذاہب اربعہ کی حقانیت کا بیان | 346 |
| اطلاع ضروری | 347 |
| **ضمیمہ فتح المبین موسوم بتنبیہ الوھابیین** | 348 |
| کثرت آراء پر حکم دینے کا حدیث سے ثبوت | 349 |
| صحاح ستہ کو کتب فقہ کہنا درست ہے | 349 |
| لامذہب اولوالالباب اور ذوی العقول سے خارج ہیں | 350 |
| پہلا مسئلہ معرکۃ الآراء اثبات وجوب تقلید کا | 351 |
| حضرت امام اعظم کی تابعیت کا ثبوت | 352 |
| اہل نسبت حنفی یا شافعی کا مثل حنفی و شافعی کے قرون ثلاثہ میں پایا جانا | 355 |
| نسبت لفظ محمدی کی حقیقت | 356 |
| دھوکہ دیکر غیر مقلد بنانے کا نیا طریقہ | 357 |
| تقلید حرام و شرک کا بیان | 358 |
| ثبوت تقلید شخصی کا آیہ کریمہ سے | 359 |
| تقلید شخصی و غیر شخصی دونوں تقلید ماموره و مشروع کے افراد ہیں | 359 |
| ائمہ اربعہ کے وجوب تقلید کا ثبوت | 360 |
| لامذہبوں کا کام افتاء میں بغیر تقلید کے چل نہیں سکتا | 361 |
| عمل بالحدیث کے شرائط | 362 |
| غیر مقلدوں کی گمرہی پر پرچہ اشاعۃ السنہ کی شہادت | 363 |
| مذاہب اربعہ کی حقانیت پر حجۃ اللہ البالغہ کی شہادت | 363 |
| التزام تقلید مذہب معین میں شاہ عبدالعزیز دہلوی کی عبارت | 364 |
| حرمت عمل تلفیق کی بالاتفاق ثابت ہے | 365 |
| تقلید مذہب معین کی واجب ہے | 365 |
| صدر اول اور اس کے بعد میں تقلید کا حال | 366 |
| رسالہ انصاف کی عبارت میں تحریف مترجم کا ثبوت | 366 |
| امام بخاری کے شافعی المذہب ہونے کا ثبوت | 367 |
| امام بخاری کا امام اعظم کے شاگرد کے شاگرد کی تقلید کرنا | 367 |
| انحصار مذاہب اربعہ کا امر الٰہی و فضل ربانی سے ہونا | 368 |
| غیر مقلدوں میں زیادہ اختلاف سے خرابی اور فساد ہونا | 369 |
| ایک آمین کے مسئلے میں غیر مقلدوں کے چھ فتوے | 370 |
| آج کل بغیر تقلید شخصی کے فتنہ فساد و اختلاف سے بچنا محال ہے | 371 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| تحقیق سے تقلید شخصی | 372 |
| شاگردوں کی روایت درحقیقت امام صاحب کی روایت ہے | 372 |
| امام کی روایتوں کی جانچ پہلے ہی ان کے شاگرد کر چکے | 373 |
| اثر کوتولی تفسیر الرسول اذا صح کا صحیح مطلب اور اعتراض کا جواب | 373 |
| ایسے دین کو مقلدین کا اچھا جاننا اور غیر مقلدوں کا برا جاننا | 375 |
| زمانہ صحابہ میں تقلید شخصی اور محل اختلاف میں مسئلہ دریافت کرنے کا ثبوت | 375 |
| پہلے تقلید شخصی موجب فساد نہ تھی مگر اب ہے | 376 |
| غیر مقلدین کا قیاس کی حدیث صحیح پر عمل نہ کرنا | 377 |
| اول من قاس ابلیس کا مطلب اور اعتراض کا جواب | 377 |
| قیاس علماء کی تقلید فرض ہے اور قیاس ابلیس کی تقلید شرک | 378 |
| غیر مقلدین نے صحاح ستہ سے ثبوت قیاس کی حدیث ترک کردی | 378 |
| دلائل فوائد قیاس کے | 379 |
| ثبوت شرعیت قیاس کا آیات قرآنی سے | 379 |
| غیر مقلدین نے ثبوت اجماع کی حدیثیں چھوڑ دیں | 379 |
| منکر اجماع کی وعید قرآن وحدیث سے ثابت ہے | 380 |
| اجماع قطعی کا منکر کافر ہے | 380 |
| آمین بالاخفاء والی حدیثیں غیر مقلدوں کی معمول بہا نہیں | 380 |
| تعدیل شعبہ کی | 380 |
| مد بہا صوتہ کے معنی | 381 |
| تفسیر رفع بہا صوتہ کی | 381 |
| حدیث صحیح سے جواب پانے پر قید غیر مقلدین | 382 |
| علقمہ کے چھوٹے بھائی نے اپنے باپ سے سنا | 382 |
| حدیث سکتہ سے آمین بالاخفا کا ثبوت | 383 |
| قول کبھی آواز بلند کرنے نہیں آیا | 384 |
| آمین دعا ہے | 384 |
| غیر مقلدین نے عدم رفع یدین کی حدیثیں چھوڑ دیں | 384 |
| دلائل تحقیق حدیث رفع یدین کے | 385 |
| عبداللہ بن عمر کا رفع یدین نہ کرنا اور عبداللہ بن زبیر کا رفع یدین سے منع کرنا | 385 |
| مقابلہ امام اوزاعی کا ابوحنیفہ سے رفع یدین میں اور غالب آنا امام ابوحنیفہ کا | 386 |
| یہی قصہ شاہ ولی اللہ کی کتاب انصاف اور کفایہ میں مرقوم ہے | |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| حضور کا رفع یدین کو گھوڑوں کی دموں سے تشبیہ دینا اور منع کرنا | 388 |
| دعویٰ کے باوجود غیر مقلدین نے حدیث صحاح ستہ پر عمل نہ کیا | 388 |
| موافق حدیث کے سات مقام پر رفع یدین کرنا چاہیے | 389 |
| عدم رفع یدین امام صاحب کے ساتھ صحابہ اور تابعین کا بھی مذہب ہے | 389 |
| غیر مقلدوں نے قراءت خلف الامام کی مانع احادیث صحیحہ کا خلاف کیا | 390 |
| عبارت تفسیر معالم میں مولف ظفر کی خیانت اور چالاکی | 391 |
| فاقرءوا ما تیسر من القرآن کے شبہ کا جواب | 391 |
| قرأت خلف الامام کو دس صحابہ نے منع کیا | 392 |
| اعتراض قول زہری پر اور جواب اس کا | 393 |
| بددیانتی اور دروغ گوئی مؤلف ظفر مبین کی تبدیلی نام راوی میں | 394 |
| مجابات احادیث وجوب قرأت خلف الامام کے | 395 |
| قرأت خلف الامام کی حدیث ضعیف ہے | 396 |
| جرح کا تعدیل پر مقدم ہونا | 397 |
| یحییٰ قطان اعلم بالرجال ہیں | 397 |
| قرأت خلف الامام پر صحابہ و تابعین کی جانب سے سخت وعید | 398 |
| غیر مقلدین نے زیر ناف ہاتھ باندھنے والی حدیثوں کو ترک کر دیا | 398 |
| جواب ثانی اعتراض موقوفیت حدیث کا | 400 |
| غیر مقلدین کی مخالفت حدیث جمع بین الصلاتین میں | 401 |
| غیر مقلدین نے حدیث بخاری کو ترک کیا | 402 |
| غیر مقلدین نے حدیث ابن ماجہ اور ترمذی کو ترک کیا | 402 |
| غیر مقلدین نے کراہت اکل لحم اسپ میں احادیث کی مخالفت کی | 402 |
| غیر مقلدین نے کراہت جہر بسم اللہ میں احادیث پر عمل نہ کیا | 403 |
| غیر مقلدین نے تیمم کی ضربوں کے متعلق احادیث کی مخالفت کی | 403 |
| غیر مقلدین نے در بارۂ کراہت نفل بعد غروب و قبل نماز مغرب کے حدیث اور اقوال صحابہ پر عمل نہ کیا | 403 |
| غیر مقلدین نے محرم کا سلا ہوا کپڑا پہننے میں حدیث کو ترک کیا | 404 |
| غیر مقلدین نے نکاح حرہ بالغہ بلا اذن ولی میں حدیث کے خلاف کیا | 404 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| غیر مقلدین نے سوائے نماز وتر کے اور نمازوں میں قنوت پڑھنے کو خلاف احادیث جائز کہا | 404 |
| غیر مقلدین نے کراہت سمک طافی میں احادیث کی مخالفت کی | 405 |
| غیر مقلدین نے شئی موہوب کے ذی رحم محرم سے واپس لینے میں احادیث کی مخالفت کی | 405 |
| غیر مقلدین کے نزدیک مردوں کو کندھوں تک ہاتھ اٹھانا چاہیے | 406 |
| غیر مقلدوں نے پچھلی دو رکعتوں میں تساوی قرأت کے متعلق احادیث پر عمل نہ کیا | 406 |
| غیر مقلدین نے مس ذکر سے وضو نہ ٹوٹنے میں احادیث کے خلاف کیا | 407 |
| غیر مقلدین نے اکل لحم شتر سے وضو ٹوٹنے میں احادیث پر عمل نہ کیا | 407 |
| غیر مقلدین نے دباغت پوست خنزیر میں حدیث کی مخالفت کی | 407 |
| غیر مقلدین نے عدم قطع ید سارق التمر علی الشجر میں حدیث پر عمل نہ کیا | 408 |
| غیر مقلدین نے عشری شئی قلیل ارضی میں ترک احادیث کیا | 408 |
| غیر مقلدین نے جواز کثرت عبادت میں احادیث کا خلاف کیا | 409 |
| غیر مقلدین نے درباره مسنون ہونے مسح گردن کے احادیث کو چھوڑ دیا | 410 |
| غیر مقلدین حضور کی پیشین گوئی کے پورے پورے مصداق ہیں | 410 |
| غیر مقلدین خواہش نفس امارہ کے مقلد ہیں | 410 |
| غیر مقلدوں کا تعصباً تمامی مقلدین کو مشرک و کافر کہنا اور تقلید کو شرک حرام جاننا | 411 |
| خروج وہابیہ نجدیہ کا مختصر بیان | 412 |
| حال پر ملال اجمال وہابیان ہند کا | 413 |
| پس اس حدیث سے سب افعال و اقوال احوال غیر مقلدین کے ظاہر ہو گئے | 414 |
| غیر مقلدین نے تعظیم مقامات مقدسہ کے متعلق قرآن و حدیث کو ترک کر دیا | 414 |
| مناقب و فضائل حرمین و دیگر مقامات مقدسہ قرآن و حدیث سے | 414 |
| ثبوت اور بقاء دین محمدی کا حقیقت مذہب مقلدین پر موقوف ہے | 415 |
| مطلب اہل السنۃ اور مصداق سواد اعظم کا جماعت مقلدین ہے نہ کہ غیر مقلدین | 416 |
| غیر مقلدین نے عوام مقلدین کو بہکانے کے لیے | 417 |

| مضمون | صفحہ |
| --- | --- |
| اشتہار کا طریقہ اپنایا | 417 |
| محمد حسین بٹالوی کا تجاہل اور جواب باصواب پاکر انعام دینے سے مکرنا | 417 |
| **اشتہار** | |
| نقل اشتہار سوالات مولوی محمد حسن لاہوری | 418 |
| تفصیل جوابات اشتہار مذکور کے | 419 |
| فریب دہی محمد حسین بٹالوی کی سوالات مشتہرہ میں | 419 |
| اشتہار جدید مقلدین کی طرف سے چودہ سوالات | 420 |
| ایضاً بیس سوالات نمبر بوعدہ انعام دس اشرفی فی جواب کے | 421 |
| غیر مقلدین در بارہ شرائط جوابات | 422 |
| عقائد فاسدہ واعمال کاسدہ غیر مقلدین میں کہ خلاف اہل سنت کے ہیں | 422 |
| **فتوائے جامع الشواھد فی اخراج الوھابیین عن المساجد** | 425 |
| علامات ظاہری لامذہبوں کی | 427 |
| تفصیل عقائد غیر مقلدین قابل ملاحظہ ناظرین | 427 |
| حضرات مقلدین وصوفیہ کو غیر مقلدین مشرک اور کافر جانتے ہیں | 429 |
| نواب بھوپال نے فقہ جعلسازی اور فقہاء مقلدین کو مشرک و بدعتی کہا | 429 |
| نواب بھوپال نے صدقات ثواب اموات کو طریقہ ہنود قرار دیا ہے | 429 |
| امام بخاری کا شافعی ہونا مقلدین کو برا کہہ کر ان کی برائی کرنا | 430 |
| نذیر حسین نے تقلید کو بدعت اور ایمہ مجتہدین کو احبار و رہبان بنایا | 431 |
| آیات متشابہات صفات باری میں اور فرقہ ظاہریہ کا رد اور اہل سنت کی تحقیق | 431 |
| نواب بھوپال نے بیس تراویح کو لے کر حضرت عمر کو مخترع بدعت ضلالہ کا ٹھہرایا | 432 |
| غیر مقلدین فیض روحانی انبیاء واولیاء کے قائل نہیں | 434 |
| مانعین زیارت قبر نبوی پر قرآن سے لعنت ثابت ہے | 435 |
| غیر مقلدین بیعت حضرات صوفیہ کو شرک جانتے ہیں | 436 |
| غیر مقلدین حضور کے تمام اقوال وافعال کو محمود نہیں جانتے اور عصمت نبوت کے قائل نہیں | 437 |
| غیر مقلدین حضرات سعدی، جامی اور حافظ کو بوجہ تضمین اقتباس قرآنی کے کافر بنادیا | 438 |
| تصریح عملیات غیر مقلدین اس میں ستر واعمال ہیں | 440 |
| غیر مقلدین پانی سے استنجاء کے بعد ڈھیلا لینے کو بدعت ضلالہ کہتے ہیں | 443 |
| سور کی چربی کھانے کا اتہام آنحضرت ﷺ پر | 443 |

| | |
|---|---|
| غیر مقلدین اہل بدعت وضلالت ہیں ان کی مصاحبت شرعاً ممنوع ہے | 444 |
| جو شخص اس زمانے میں مذاہب اربعہ سے خارج ہو وہ بدعتی اور دوزخی ہے | 444 |
| غیر مقلدین کے پیچھے نماز پڑھنا جائز نہیں | 444 |
| حکم لامذہبوں کا مثل حکم باغیوں کے ہے | 445 |
| حقیقت حال مسخ نامہ علماء دہلی مورخہ ۲۲ ذیقعدہ ۱۲۹۸ھ کا | 445 |
| **دستخط و مواہیر علماء مشاہیر** | |
| مواہیر و دستخط علمائے دہلی و کانپور وغیرہ | 446 |
| مواہیر و دستخط علمائے مقام لودھیانہ و دیوبند | 448 |
| خط: از طرف شاہ رحمت اللہ صاحب بخدمت حضرت مولانا صاحب قبلہ غازی پوری | 454 |
| واقعہ آرا | 456 |
| مواہیر و دستخط علمائے شہر اندور و چھاؤنی | 458 |
| مشاہیر علمائے دار الاسلام مصطفیٰ آباد عرف رام پور | 459 |
| اشعار علامہ وصی احمد حنفی صورتی مدرس مدرسہ پیلی بھیت | 461 |
| مواہیر العرب من مفاتی مکۃ المعظمۃ | 465 |
| مواہیر علماء المدینۃ المنورۃ | 468 |
| مواہیر علماء العجم من مشاہیر دیار الہند | 469 |
| مواہیر علماء الفنجاب | 471 |
| مواہیر علماء الولایۃ | 473 |
| فتویٰ مفتیان مکہ معظمہ زادہا اللہ شرفاً و تعظیماً ثبوت وجوب تقلید شخصی | 473 |
| فتویٰ مفتیان حرمین شریفین برد کتاب الظفر المبین فی رد مغالطات المقلدین | 480 |
| **تقاریظ** | |
| تقاریظ دلپذیر و عبارات بے نظیر مشتہرہ مواہیر و دستخط علمائے دار العلم و العمل فرنگی محل لکھنؤ | 485 |
| تقریظ العالم الالمعی والفاضل اللوذعی مولانا محمد ایوب الکویلی الاسرائیلی | 493 |
| تقاریظ مشتہرہ دستخط و مواہیر علماء جون پور | 494 |
| تقاریظ مشتہرہ دستخط و مواہیر علمائے تحریر و فضلائے مشاہیر شہر کانپور | 495 |
| تقاریظ بلاغت مضمون و تقاریظ فصاحت مشحون علمائے بریلی و بدایوں و سنبھل | 497 |
| عبارات مشتہرہ مواہیر و دستخط علمائے دیوبند و سہارنپور و منگلور | 506 |
| تقاریظ مشتہرہ مواہیر و دستخط علمائے کاملین شہر مراد آباد و علی گڑھ | 507 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| عبارات مستندہ مثبتہ مواہیر و دستخط علمائے اعلام وفضلائے کرام شہر رامپور | 509 |
| تقاریر مستندہ و عبارات مصدقہ علمائے مشاہیر وفضلائے نحریر شہر دہلی | 511 |
| تقاریظ مثبتہ دستخط و مواہیر علمائے مشاہیر مقام پھلی بھیت | 517 |
| تقاریر بے نظیر و لپذیر علمائے مشاہیر لاہور و امرتسر مع دستخط و مواہیر | 518 |
| تقاریظ مثبتہ مواہیر و دستخط علمائے مشاہیر آراہ و ہوگلی و کلکتہ | 520 |
| تقاریظ مثبتہ دستخط و مواہیر علمائے مشاہیر حیدر آباد دکن و مدراس | 529 |
| تحریر بے نظیر و تقریر دلپذیر از علامہ قاضی محمد فاروق صاحب چریا کوٹی | 533 |
| مولانا شاہ امانت اللہ کی المختصر الفاظ پھلواری | 535 |
| تحریر خلاصہ علامہ نحریر مولانا جناب مولوی وکیل احمد صاحب سکندر پوری | 538 |
| تقریر دلپذیر جناب مولانا مقتدانا محمد اشرف علی صاحب صدر مدرسین جامع العلوم کانپور | 539 |
| مولانا حافظ شاہ محمد حسین صاحب الہ آبادی | 541 |
| علمائے مشاہیر گجرات و سورت و دکن وغیرہ | 542 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| **دبوس المقلدین بجواب فؤس المحققین** | 544 |
| صاحب فؤس کا علماء اسلام کو برا کہنا | 544 |
| صاحب فؤس کی لفظی غلطیاں | 545 |
| صاحب فؤس کی کج فہمی | 546 |
| وجوب تقلید کے مسئلے میں صاحب فؤس کا فریب | 546 |
| جناب والا کا بہتان و کج فہمی و ہذیان | 547 |
| صاحب فؤس کا بہتان و کج فہمی | 547 |
| مصنف فؤس کی دروغ بافی اور ناسمجھی | 547 |
| صاحب فؤس کی سخن سازی و افترا پردازی | 548 |
| مصنف صاحب کی کج فہمی و دشنام سازی | 548 |
| حضرت کی ناسمجھی | 549 |
| مصنف کا افترا و کج فہمی | 549 |
| حدیث کل بدعة ضلالة اور نعمت البدعة هذه کا مفہوم | 549 |
| صاحب فؤس کی ترکیبی غلطیاں | 550 |
| اجتہاد اور مسائل فقہیہ کا بیان | 551 |
| ائمہ مجتہدین کو برا کہنا تو غیر مقلدین کا مذہب ہے | 551 |
| الزام الٹے احناف پر | 552 |
| اسناد حدیث کے مراتب | 554 |
| انتساب روایات میں سلسلۂ اسناد ضروری نہیں | 554 |

| عنوان | صفحہ |
|---|---|
| صاحب قوس کی چالبازی اخذ عبارت میں | 556 |
| قمر کے سلسلے میں چار اعتراضات اور ان کے جوابات | 556 |
| قضاء القاضی نافذ ظاہرا و باطنا کے معنی | 557 |
| حضرت علی رضی اللہ عنہ کے مناقب مبارکہ | 558 |
| تغلیط امام نووی اور موافقت حدیث علی رضی اللہ عنہ | 559 |
| قاعدہ اتفاقیہ کا جواب | 559 |
| امام ابو یوسف پر ابو حاتم کا صریح افتراء | 560 |
| چار کھوٹے اعتراضات | 560 |
| قفال مروزی کا قصہ موضوع ہے | 562 |
| قفال مروزی کے قصے کی فاحش غلطیاں | 563 |
| خود نواب صاحب کے قول سے حکایت ابو یوسف بے اصل ہے | 564 |
| نفی تقلید کی تحقیق | 567 |
| کبار شوافع حضرات کی غلطیاں | 568 |
| عمل بالحدیث کے لیے چند قیود ہیں | 569 |
| چند شبہات کے مسکت جوابات | 572 |
| معنی سماع کی تحقیق | 574 |
| حقیقت اجارہ کی تحقیق | 574 |
| حدیث مصراۃ کا مفہوم | 576 |
| اعتراضات کے مفصل جوابات | 571 |
| حضرت میمونہ رضی اللہ عنہا کے قصے سے استدلال کی حقیقت | 578 |
| قیاس کے معانی و مفاہیم | 579 |
| خواب کی عمدہ تحقیق | 580 |
| اسماعیل دہلوی کا اشراک فی التوحید کہنا نمونہ جہالت ہے | 581 |
| وسیلہ بزرگان دین سے جائز ہے | 581 |
| قبر پرستی کا الزام غلط ہے | 581 |
| مومن کا عمدہ خواب یقیناً حجت ہے | 582 |
| خواب کے مراتب زمان و مکان کے اختلاف کے اعتبار سے ہے | 583 |
| شیخ صنعانی کے خواب کا جواب | 585 |
| نداء : یارسول اللہ اگر کفر ہے تو تمام جہان کے مسلمان اس کفر سے متصف ہیں | 586 |
| غیر خدا کو عطائے الٰہی علم غیب ہونا ثابت ہے | 587 |
| اذان کے وقت انگوٹھا چومنا جائز و مستحسن ہے | 588 |
| سماع موتی احادیث سے ثابت ہے | 588 |
| کرامات اولیاء حق ہیں | 588 |
| ایصال ثواب جائز ہے | 590 |
| چلتے چلتے چند باتیں بطور خاتمہ | 590 |

| | |
|---|---|
| **تنبیہ الاسی علی تشنیع الاناسی** | 592 |
| جوابات ترکی بہ ترکی نثر کا نثر میں نظم کا نظم میں | 592 |
| امام اعظم تابعی تھے | 597 |
| مناقب امام اعظم در زبان فارسی | 598 |
| امام اعظم کے ارشاد "ولوقذفہ باباقبیس" کی تحقیق | 599 |
| امام اعظم کی عربی دانی ان کے قصیدۂ نعمانیہ سے روز روشن کی طرح عیاں ہے | 600 |
| **قصیدۂ نعمانیہ** | 601 |
| اشتہار | 607 |
| تاریخ طبع سابق از خن سنج فائق مولوی عبدالخالق صاحب لائق | 609 |
| علامہ منصور علی خان | 610 |
| علامۂ وحید مولوی حافظ محمد عبدالحمید از علمائے دار العلم والعمل فرنگی محل | 610 |
| المولوی وصی احمد سورتی مدرس مدرسہ پیلی بھیت | 611 |
| محمد عبدالحکیم سلمہ اللہ الکریم | 612 |
| مولانا مولوی حافظ ابوالخیر محمد جان صاحب محمد بکری آبادی احسن اللہ آبادی الیہ | 613 |
| حافظ مولوی مدعو بضیاء الدین کفی بابی المسکین ساکن پیلی بھیت | 614 |
| اشتہار جدید قابل دید | 615 |
| تقدیم نحو کے چند اصل صفحات | 617 |


من جانب

طلبۂ جماعت سادسہ

۲۰۱۴ء مطابق ۱۴۳۵ھ

دار العلوم علیمیہ

جمدا شاہی

بستی یو. پی

# فتح المبین
# فی کشف مکائد
# غیر المقلدین
# فی
# جوب الخفر المبین
# فی رد مغالطات المقلدین

مصنف: علامہ محمد منصور علی خان مراد آبادی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# دیباچہ

## وجہ تالیف وبیان بدگوئی مؤلف ظفر

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ وَالصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلٰی رَسُوْلِہٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ

اَمَّا بَعْدُ! خاکسار ازلی محمد منصور علی بن مولانا محمد حسن علی مراد آبادی غفر لھما اللہ ذو الایادی عرض کرتا ہے کہ ان دنوں ایک کتاب **الظفر المبین فی رد مغالطات المقلدین** مطبوع لاہور تصنیف ہری چند بن دیوان چند کھتری ساکن علی پور ضلع گوجرانوالہ ملک پنجاب کہ فی الحال بر ائے نام مسلمان ہو کر نام اپنا غلام محی الدین رکھا نظر سے گذری اس کے دیکھنے سے معلوم ہوا کہ مؤلف نے ائمہ سلف پر طعن وتشنیع کا کوئی دقیقہ فروگذاشت نہیں کیا ہے، جس قدر اس کی زبان نے یاوری دی اس قدر در گزر نہیں کیا اور اپنے زعم میں یوں سمجھا ہے کہ سب ائمہ مخالفت حدیث وقرآن کی کرتے تھے۔ چنانچہ سو مسئلے فقہ کے مخالف قرآن وحدیث بیان کیے ہیں اور چاروں اماموں خصوصاً امام ابوحنیفہ رحمۃ اللہ علیہ پر ہر مسئلے میں یہی دعویٰ کیا ہے کہ امام صاحب نے اس مسئلے میں قرآن یا حدیث کی مخالفت کی ہے اور ہر مسئلے میں ایک حدیث اور کہیں آیت بھی لکھ دی ہے کہ یہ مسئلہ اس حدیث اور آیت کے مخالف ہے اور جو حدیث اور آیت اس مسئلہ کے موافق تھی اس کو بالکل چھوڑ دیا، **پھر ان مسئلوں کی وجہ سے جس قدر اس میں تبرا لکھا ہے اس کو دیکھنے والے اس کتاب کے خوب جانتے ہیں مگر یہ تبرا درحقیقت قرآن وحدیث پر ہے نعوذ باللہ کیونکہ کوئی مسئلہ ان سو مسئلوں میں سے ایسا نہیں کہ جس کا ماخذ قرآن وحدیث نہ ہو، پھر نہیں معلوم کون سی شی** اس طعن کی باعث ہوئی؟ **پھر حنفیوں کی طرف سے انہوں نے مغالطات** فرض کیے ہیں کہ وہ مغالطے محض مصنوعی ہیں حنفیہ ان کے ہرگز قائل نہیں جو غرض حنفیہ کی ہے اس سے مؤلف ''ظفر مبین'' بمراحل دور ہے اور حدیث میں، واسطے ثابت کرنے مخالفت امام صاحب کے، بہت کچھ تحریف کر دی ہے۔

## وجہ اختلاف احکام شرعیہ بتقریر معقول

ہر امام کا ماخذ حدیث اور قرآن ہے اگر ایک امام مجتہد نے ایک حدیث سے اخذ کیا ہے تو دوسرے امام مجتہد کا ماخذ دوسری حدیث ہے غرض کوئی امام مخالف حدیث اور قرآن کے نہیں کہتا اور کسی کو ان پر طعن کرنا نہیں پہونچ سکتا، اور اگر ایسی ہی مخالفت مورد الزام ہے جیسا کہ یہ سمجھے ہیں تو کوئی متقدمین ومتاخرین سے ایسا نہیں کہ من وجہ مخالفت حدیث کی اس سے نہ ہوئی ہو بلکہ جو لوگ ان پر طعن کرتے ہیں اگر غور سے دیکھا جائے تو وہ سب سے زیادہ حدیث کے مخالف ہیں۔ غرض من وجہ مخالفت سے حقیقت مذہب کی باطل نہیں ہو سکتی اور اماموں پر اعتراض کرنے سے درحقیقت خدا اور رسول

